| نمبر | نام | سنہ پیدائش یا وفات | مختصر الفاظ جو ان کے حال مین ہین |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | زبیدی مشہور حنفی | سنہ ۱۱۵۹ پیدائش | آپ فرماتے میرا دین وہ نہین ہے جو امام ابو حنیفہ اور ان کے شاگردون کا قول ہے اگر وہ حدیث صحیح کے مخالف ہو ۔ |
| ۲۰ | علی بن عبد اللہ صنعانی | سنہ ۱۱۶۵ پیدائش | کسی کے مقلد نہ تھے حدیث پر عمل کرتے ۔ |
| ۲۱ | عبد اللہ بن لطف اللہ صنعانی | وفات سنہ ۱۱۷۲ | تقلید سے سخت متنفر تھے ۔ |
| ۲۲ | عبد الرحمن بن احمد صنعانی | سنہ ۱۱۸۰ پیدائش | کسی کے مقلد نہ تھے ۔ خود حدیث پر عمل کرتے ۔ |
| ۲۳ | امام محمد بن علی شوکانی | وفات سنہ ۱۲۵۰ | آپ کسی کے مقلد نہ تھے باجتہاد خود حدیث پر عمل و استدلال کرتے آپ کے زمانہ مین اور اسکے بعد آپ کے شاگردون مین ایسے بہت لوگ ہوئے ہین جو کسی کے مقلد نہ تھے ۔ باجتہاد خود عمل بالحدیث کرتے |
| ۲۴ ۲۵ | . . . . | . . . . | جیسے محمد بن احمد متوفی سنہ ۱۲۳۶ھ اور محمد بن حسن متوفی سنہ ۱۲۵۵ھ وغیرہ ۔ |

اس اجمالی نقشہ مین اور اس سے پہلے تفصیلی تمثیلات مین دوسری صدی سے لیکر تیرہوین صدی تک ہر زمانہ مین تارکین تقلید اور بلاد اسلام مین مجتہدین عاملین بالحدیث کا وجود ثابت ہوا ۔ اور اس سے پہلے نمبر ۱۲ جلد ۲ و نمبر ۱ جلد ۳ ضمیمہ اشاعۃ السنۃ مین ایک ایسی اجمالی فہرست دی گئی ہے جس سے پہلی صدی (زمانہ صحابہ) سے ترک تقلید ثابت ہوتی ہے ۔ اور اس سے پہلے ضمیمہ* نمبر ۱ جلد ۱ ۔ مین یہ ثابت ہو چکا ہے کہ پہلی اور دوسری صدی مین کسی خاص مذہب کی تقلید کا نام

* اس ضمیمہ کی تھوڑی سی عبارت صفحہ (۳۲۷) وغیرہ مین منقول ہوگی ۔

ونشان نہ تھا - دوسری صدی کے بعد (خاص خاص مذاہب کی اصول پر اجتہاد کرنا شروع ہوا تھا) چوتھی صدی تک تقلید محض کسی خاص مذہب کی شروع نہوئی تھی - یہہ رسم چوتھی صدی کے بعد نکلی ہے - اور اس سے پہلے ہمارے رسالہ تبیان مین (جو منح الباری فی ترجیح صحیح البخاری کے ساتہہ ملحق ہے) اس امر کی خوب تفصیل ہو چکی ہے ان سب مضامین کو غور و انصاف سے ملاحظہ کرنے کے بعد ہمارے دعوی اول کے ثبوت مین کون شک کر سکتا ہے؟ اور کون کہہ سکتا ہے کہ ترک تقلید ایک نیا امر جو صرف اسوقت کے اہلحدیث مین پایا جاتا ہے - اہلحدیث سلف مین یہ امر پایا نہ جاتا تھا -

**شبہا** - یہہ بیان سنکر ہمارے نامہربان علاقی خوان اپنے اس سابق دعوی سے کہ اہلحدیث سلف کسی نہ کسی مذہب کے مقلد تہے" دست بردار ہو جاوین اور اہلحدیث زمانہ حال کو اہلحدیث سلف کی طریق سے مخالف بنانے اور ترک تقلید کے سبب سے نجدی وہابی لامذہب ٹھہرانے کے لیے یہہ نیا دعوی کرین کہ محدثین سلف جنکا مقلد نہونا تمہاری بیان سے ثابت ہوا ہے مجتہد تہے اس لیے وہ خود اجتہاد کرتے کسیکی تقلید نہ کرتے تہے اس زمانہ کے اہلحدیث اس لائق کہان ہین کہ وہ خود اجتہاد کرسکین اور مجتہدین کی تقلید سے مستغنی ہون پہر وہ ترک تقلید مین اہل حدیث سلف کے طریق پر کیونکر ہو سکتے ہین اور انکو بجز لامذہب و وہابی و نجدی کیا کہہ سکتے ہین؟

**ہرچند** انکا یہ دعوی اسپر دلیل قائم ہونے سے پہلے لائق التفات وجواب نہین ہے ولیکن چونکہ ہم مقام وصل مین ہین نہ فصل مین اور اپنے بہائیون سے ملاطفت چاہتے ہین نہ مخاصمت لہذا اسکے جواب مین حسبة ونصیحة یہہ گذارش کرتے ہین کہ ہر زمانہ مین (پہلا ہو خواہ پچھلا) دو قسم کے لوگ چلے آئے ہین - عوام اور خواص - عوام تو خواہ کسی زمانہ کے ہون نہ مجتہد ہو سکتے ہین نہ کسی مذہب کے مقلد انکا کسی مذہب

* اس بیان کی مؤید حجة الله البالغہ کی عبارت دعوی دوم کے شواہد قسم دوم مین منقول ہوگی بصفحہ (۳۴۷)

کی جانب منسوب ہونا اور حنفی شافعی کہلانا ایسا ہے جیسا اُن کا اَن پڑھ ہو کر کسی علم کیطرف
منسوب ہونا اور نحوی منطقی کہلانا اسی نظر سے محققین حنفیہ وغیرہ نے کہ رکھا ہے کہ عامی کا
کوئی مذہب نہین ہے انکا کسی مذہب کیطرف منسوب ہونا اور حنفی شافعی یا اہلحدیث کہلانا
صرف اس وجہ سے ہوتا ہے کہ ان کے علمار وقت جنکے فتوی پر وہ چلتے اس مذہب کیطرف
منسوب ہین اور حنفی شافعی یا اہلحدیث کہلاتے ہین (اس مسئلہ کو ہم نمبر **۵ جلد ۲**
**ضمیمہ اشاعۃ السنۃ** ہین **بصفحہ ۳۳** بحوالہ معتبرات حنفیہ بخوبی ثابت کر چکے ہین) رہے
**خواص** علمار سو ہر زمانہ کے (پہلا ہو خواہ پچھلا) مجتہد بھی ہو سکتے ہین (جو کتاب وسنت سے
خفی اور باریک مسائل نکال سکین) اور مقلد بھی (جو بلا مراجعت دلیل علمار سابقین کی
پیروی کرین) اور ان دونون قسمون کے مابین قسم سوم (عاملین بظواہر کتاب وسنت)
بھی ہو سکتے ہین (جنکو نہ مجتہد کہا جا سکتا ہے نہ مقلد) - اس قسم سوم وقسم اوّل کے لوگ
پچھلے زمانون ہین پہلے زمانون کی نسبت زیادہ ہو سکتی ہین - اگر وہ کتاب وسنت سے
استدلال کرنیکا قصد کرین - اور پچھلے زمانون ہین اجتہاد اور عمل بالحدیث کے اسباب وآلات
پہلے زمانون کی نسبت زیادہ مہیّا ومیسّر ہین (اس مضمون کو ہم **ضمیمہ اشاعۃ السنۃ** ہین
نمبر **۱۲** جلد اوّل سے نمبر **۹** جلد **۲** تک **۲۷** صفحہ ہین بحوالہ اصول وفروع ایسا
ثابت کر چکے ہین کہ اسمین کسی منصف کو مجال مقال نہین ہے **لہذا کوئی وجہ نہین کہ**
زمانہ حال کے خواص اہلحدیث کو جو شبانہ روز درس قرآن وحدیث ہین مشغول ہین اور بلا استقلال
یا باستعانت محدثین سابقین کتاب وسنت کے اسرار ولطائف بیان کرتے ہین اور عمدہ
توجیہات سے متعارض احادیث کو باہم متوافق اور ناسخ کو منسوخ سے ممتاز کرتے ہین تمک
تقلید سابقین ہین معذور نہ سمجھین اور انکو بغیر اجتہاد خود عمل بالحدیث کی اجازت ندین
اور اس ترک تقلید وعمل بالحدیث کے سبب ان کا لا مذہب یا نجدی وہابی نام رکھین اور نہ
اسکی کوئی وجہ ہے کہ اس زمانہ کے عوام اہلحدیث کو جو اپنے علمار وقت سے کوئی حدیث سنکر

یا اس کے موافق ان سے فتوے لیکر عمل کرتے ہین گروہِ اہلحدیث مین داخل نہ سمجھا جائے۔ اور انکو عوام مقلّدین کی مثل (جو اصل مذہب سے بالکل واقف نہین ہوتے صرف اپنے مذہب کے علمار کی اتباع سے اس مذہب مین داخل سمجھے جاتے ہین) تسلیم نہ کیا جاوے۔

ہان بعض عوام کالانعام گروہ اہلحدیث مین ایسے بھی ہین جو اہلحدیث کہلانے کے مستحق نہین۔ انکو لامذہب بدمذہب ضال مضل جو کچھہ کہیئے بجا ہے یہہ وہ لوگ ہین جو نہ خود کتاب و سنت کا علم رکھتے ہین نہ اپنے گروہ کے اہل علم کا اتباع کرتے ہین۔ کسی سے کوئی حدیث سنکر یا کسی اردو مترجم کتاب مین دیکھکر نہ صرف اُسکی ظاہری معنے کے موافق (جو کسی سے سنتے ہین یا اردو کتاب مین دیکھتے ہین) عمل کرنے پر صبر و اکتفا کرتے ہین۔ بلکہ اسمین اپنی خواہش نفس کے موافق استنباط و اجتہاد بھی شروع کر دیتے ہین جسمین وہ خود بھی گمراہ ہوتے ہین اور اورون کو گمراہ کرتے ہین۔ ولیکن ان چند افراد کے فعل سے عام گروہ اہلحدیث پر الزام قائم نہین ہوسکتا اور ان کی لامذہبی سے کل گروہ کو لامذہب کہنا انصاف نہین۔ ایسے بیقید و آزاد لوگ عوام مقلدین مذاہب مین بلکہ بعض انکے خواص متبعین مین بھی ہین جو امام ابوحنیفہ و شافعی سب کی اقوال کو بالا طاق رکھہ دیتے ہین۔ اور اپنی ہواے نفسانی پر عمل کر لیتے ہین۔ با اینہمہ انکی اس بے دینی و آزادی کے سبب کل گروہ حنفیہ و شافعیہ کو کوئی برا نہین کہتا۔ پس گروہ اہلحدیث کی بعض افراد کی آزادی سے کل گروہ اہلحدیث کو لامذہب کہنا کیونکر جائز ہے بالجملہ گروہ اہلحدیث زمانہ حال کے خواص علمار اور انکے عوام اتباع ترک تقلید مذاہب خاص مین ویسے ہی معذور ہین جیسے کہ محدثین سابقین۔ اور وہ عمل بالحدیث سے ویسے ہی ماجور و مجاز ہین جیسے کہ ائمہ محدثین۔ (گو تصحیح و تنقید احادیث مین یہہ وہ برابر نہین۔ وہ اس مین بھی مجتہد تھے اور یہہ ان کے مقلد)* اب امید ہے کہ ہمارے علاتی اخوان مقلدین اپنے نیئے دعوی کو بھی واپس لے لین گے جیسے کہ واپسی دعوی سابق کی ہم ان سے امید کر چکے ہین اور وہ صاف اقرار کرینگے کہ تقلید اور عمل بالحدیث مین اہلحدیث زمانہ حال

* دیکھو ریویو رسالہ قول المتین بصفحہ (۲۲۵) رسالہ نمبر ۸ جلد ۸ - اشاعۃ السنۃ -

اور زمانہ سابق مین سرہو، فرق نہین انکے لیے یہہ امور جائز تہے تو ان کے لیے بہی جائز ہین - لہٰذا یہہ لوگ بہی ویسے ہی اہلحدیث کہلانے کے مستحق ہین جیسے کہ وہ تہے - یہہ ان امور کے سبب لامذہب اور وہابی و نجدی کہلاتے کے مستحق نہین ہین جیسیکہ وہ نہین -

## دعوی دوم کے شواہد

ہمارے اس دعوی پر کہ محدثین سلف جو کسی مذہب حنفی یا شافعی کیطرف منسوب تہے صرف توافق رائے یا سابق حالت یا شہرت کی وجہ سے منسوب تہے درحقیقت وہ ان مذاہب کے مقلد نہ تہے خود ان محدثین کے اقوال و اعمال بہی شاہد ہین - اور ان سے پیچہلے علماء کے اقوال بہی اسپر شاہد ہین ان دونو قسم کے شواہد کو اسمقام مین پیش کیا جاتا ہے -

## شواہد قسم اول

(۱) امام ابو جعفر طحاوی (جنکو لوگ حنفی مذہب کا مقلد سمجہتے ہین) کا قول ہے (جیسا کہ

| | |
|---|---|
| نقل الحافظ ابن حجر فی لسان المیزان عن الطحاوی انہ قال او کل ما قال ابوحنیفۃ اقول بہ وھل یقلد الا غبی او عصبی قطارت ھذہ الکلمۃ بمصر حتی صارت مثلا - (ایقاف علی سبب الاختلاف ملا محمد حیات سندھی مشہور حنفی) | حافظ ابن حجر نے لسان المیزان مین ان سے نقل کیا ہے) کہ کیا جو کچہہ امام ابوحنیفہ نے فرمایا ہے مین اسکا قائل ہون - مقلد تو وہی ہوگا جو غبی (کند ذہن) ہوگا یا متعصب حافظ ابن حجر نے فرمایا ہے کہ امام طحاوی کا یہ قول مصر مین اوڑ گیا اور ضرب المثل ہو گیا |

امام طحاوی نے اس بات کو صرف زبانی کہنے پر اکتفا نہین کیا بلکہ اپنی کتاب شرح معانی

| | |
|---|---|
| قال فی اول کتاب شرح الآثار - اذکر فی کل کتاب ما فیہ الناسخ والمنسوخ و تاویل العلماء و احتجاج بعضھم علی بعض و اقامۃ الحجۃ لمن صح عندی قولہ (ناظورۃ الحق) | الآثار مین اسپر عمل کرکے بہی دکہا دیا ہے چنانچہ پہلے خطبہ کتاب مین کہا ہے کہ مین اس کتاب مین ناسخ و منسوخ کو ذکر کرونگا اور علماء کی تاویلات کو اور ایک کے مقابلہ مین |

دوسرے کے دلائل کو وارد کرونگا اور جسکا قول میرے نزدیک صحیح ہوگا اوسپر دلیل قائم کرونگا۔

پھر اس کے موافق کئی جگہہ (جہان امام ابوحنیفہ کا قوم مخالف دلیل پایا)

| |
|---|
| وھذا ابوجعفر الطحاوی مع مبالغتہ المفرطۃ فی نصرۃ مذھبہ اذا تمت الحجۃ علی ابی حنیفۃ تراہ فی مواضع لا یاتی بکلام حدیث قال فی بعض المواضع فما قال ابوحنیفۃ باطل (درایات ص ۲۷۹ و ص ۹۳) |

صاف کہدیا ہے کہ اس باب مین جو امام ابوحنیفہ علیہ الرحمۃ نے کہا ہے وہ باطل (یعنے غلط) ہے

(۲ و ۳ و ۴) ابوبکر قفال و ابو علی و قاضی حسین (جو شافعی مذہب کے مقلد مشہور ہین) کا قول ہے کہ ہم لوگ امام شافعی کے مقلد نہین ہین ہماری راے انکی راے سے موافق ہوگئی ہے

| |
|---|
| قال القفال الشافعی والقاضی ابو علی الشافعی والقاضی حسین الشافعی لسنا مقلدین للشافعی بل وافق راینا رایہ (مختصر المحصل و نفائس الحق) |

(۵ و ۶) اسی مضمون کا ابو الوقا مشہور حنفی) کا قول کہ "دلیل کی پیروی واجب ہے نہ قول امام احمد کی" اور زبیدی (مشہور حنفی) کا قول کہ "مین امام ابوحنیفہ اور اُنکے شاگردون کے اقوال کا اگر وہ مخالف حدیث ہون مقلد نہین ہون" نقشہ اجمالی مین منقول ہوچکا ہے۔

یہہ ان حضرات کے اقوال ہین۔ ان اقوال کے موافق جو ان سے عمل ہُوا ہے اور جن مسائل مین انہون نے ائمہ مذاہب کا خلاف کیا ہے اسکی تفصیل ہم اس محل مین نہین کرسکتے۔ اجمال پر کوئی صاحب اکتفا کرین تو اس عمل کے چند نظیر مین حضرت شاہ ولی اللہ کے رسالہ عقد الجید مین ملاحظہ کرین۔

## شواہد قسم دوم

شیخ عبد الوہاب شعرانی نے میزان کبرا کے صفحہ ۲۶ مین شیخ عبد القادر

فان قلت قد تقدم ان الولی الکامل لایکون
مقلدا وانما یأخذ علمه من العین التی اخذ
منها المجتهدون مذاهبهم ونری بعض
الاولیاء مقلدا لبعض الائمة فالجواب
قد یکون ذلک الولی لم یبلغ الی مقام
الکمال او بلغه ولکن اظهر تقیدا لارفق
تلک المسئلة بمذهب بعض الائمة ادبا
معه حیث سبقه الی القول بها وجعله
الله تعالی اماما یقتدی به واشتهر فی
الارض دونه وقد یکون عمل ذلک الولی
بما قال به ذلک المجتهد لاطلاعه علی
دلیله لاعملا بقول ذلک المجتهد علی وجه
التقلید له بل لموافقته لما ادی الیه کشفه
فرجع تقلید هذا الولی للشارع لا لغیره
ومامن ولی یأخذ علما الا عن الشارع ویحرم علیه
ان یخطو خطوة فی شیء لایری قدم نبیه
امامه فیه وقد قلت مرة لسیدی علی الخواص
رضی الله عنه کیف صح تقلید سیدی الشیخ
عبد القادر الجیلی للامام احمد بن حنبل و
سیدی محمد الحنفی الشاذلی للامام ابی حنیفة
مع اشتهارهما بالقطبیة الکبری وهنا هذا

جیلانی کے حنفی کہلانے اور شیخ شاذلی
کے حنفی کہلانے ایساہی اور اکابر اولیا
اللہ کے خاص خاص مذاہب کی طرف منسوب
ہونے کی یہی وجہ بیان کی ہے کہ وہ عام
لوگون مین اسی نام سے مشہور ہے تھے
یا ان کی راے کو ائمہ مذاہب کی رائے سے
توافق ہو گیا تھا۔ یا لوگ ان کی سابق حالت
کے قیاس سے انکو حنبلی شافعی کہتے تھے۔
یہی وجوہات ان محدثین اور مجتہدین کے حنفی
شافعی کہلانے کے ہو سکتے ہین گو ان کے
مقلد نہونے کی وہ وجہ نہین ہے جو امام
شعرانی نے اولیاء اللہ کے مقلد نہونے کی
وجہ ٹھہرائی ہے کہ وہ کشف اور معائنہ
باطنی سے اصل منبع شریعت سے احکام
اخذ کرتے تھے۔ بلکہ ان کے مقلد
نہونے کی وجہ یہہ ہے کہ وہ
ظاہری علم سے ادلہ شریعت پر خود نظر
رکھتے تھے

**حضرت شاہ ولی اللہ** نے توافق رائے
اور اتحاد طریق اجتہاد کے سبب اہل حدیث
اور اہل اجتہاد کا حنفی شافعی کہلانا اور

المقام لا یکون مقلدا الا للشارع وحلا فقال
رضی الله عنه قد یکون ذلک منهما قبل بلوغهما
الی مقام الکمال ثم تابعا الیه استصحب الناس ذلک
اللقب فی حقهما مع خروجهما عن التقلید انتهی
فاعلم ذلک (میزان کبری صفحہ ۲۴)

اور طبقات حنفیہ وشافعیہ مین شمار کیا جانا
اور اسی وجہ سے امام بخاری - بیہقی نسائی
وغیرہ کا شافعی مشہور ہونا عمدہ تفصیل
سے بیان کیا ہے **اپ کتاب**
**حجۃ اللہ البالغہ** مین صفحہ ۱۵۷

فرماتے ہین تحقیق جان لے کہ چوتھی صدی سے پہلے لوگ کسی ایک مذہب کی تقلید محض پر

باب حکایة حال الناس قبل المائة الرابعة وبعدها
اعلم ان الناس کانوا قبل المائة الرابعة غیر
مجتمعین علی التقلید الخالص لمذهب
واحد بعینه - قال ابو طالب المکی فی قوت
القلوب ان الکتب والمجموعات محدثة
والقول بمقالات الناس والفتیا بمذهب
الواحد من الناس واتخاذ قوله والحکایة
له من کل شئ والتفقه علی مذهبه لم یکن
الناس قدیما علی ذلک فی القرنین
الاول والثانی انتهی - اقول وبعد القرنین
حدث فیهم شئ من التخریج غیر ان
اهل المائة الرابعة لم یکونوا مجتمعین
علی التقلید الخالص علی مذهب واحد
والتفقه له والحکایة لقوله کما
یظهر من التتبع بل کان فیهم العلماء

متفق نہ تھے **ابو طالب** مکی نے (کتاب)
**قوت القلوب** مین کہا ہے کہ کتابین اور
تالیفات سب پیچھے کر نکلے ہین اور لوگون کے
اقوال سے قائل ہونا اور ایک شخص کے
مذہب پر فتوی دینا اور سراسر مین اسی کے
قول کو تھامے رکھنا اور اسکو نقل کرنا اور اسی کے
مذہب پر اجتہاد کرنا ادسپر قدیمی لوگ پہلی
اور دوسرے زمانہ کے نتھے - مین (مصنف
حجۃ اللہ) کہتا ہون کہ ان زمانون کے بعد کچھہ کچھہ
تخریج شروع ہوئی - پر چوتھی صدی کے
لوگ کسی ایک مذہب کی تقلید محض اور اسی
کے مذہب پر اجتہاد کرتے اور اسی کی کلام کو
نقل کرونیپر نہ تھے چنانچہ انکے حالات ٹٹولنے
سے معلوم ہوتا ہے بلکہ ان مین دو قسم کے لوگ
تھے (خاص) علماء اور عام لوگ عام

والعامة - وكان من خبر العامة انهم
كانوا في المسائل الاجماعية التي لا اختلاف
فيما بين المسلمين او جمهور المجتهدين
لا يقلدون الا صاحب الشرع وكانوا
يتعلمون صفة الوضوء والغسل والصلوة
والزكوة ونحو ذلك من ابائهم او معلمي
بلدانهم فيمشون حسب ذلك واذا
وقعت لهم واقعة استفتوا فيها اي مفتي
وجدوا من غير تعيين مذهب وكان
من خبر الخاصة انه كان اهل الحديث
منهم يشتغلون بالحديث فيخلص اليهم
من احاديث النبي صلى الله عليه وسلم
وآثار الصحابة ما لا يحتاجون معه الى شيء
آخر في المسئلة من حديث مستفيض
او صحيح قد عمل به بعض الفقهاء ولا عذر
لتارك العمل به او اقوال متظاهرة لجمهور
الصحابة والتابعين مما لا يحسن مخالفتها
فان لم يجد في المسئلة ما يطمئن به
قلبه لتعارض النقل وعدم وضوح الترجيح
ونحو ذلك رجع الى كلام بعض من مضى
من الفقهاء فان وجد قولين اختار

لوگون کا تو یہہ حال تہا کہ وہ ان مسائل اتفاقیہ
مین (جنہین تمام مسلمانون یا جمہور مجتہدون کا
اختلاف نہین) بجز صاحب شریعت (آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم) کسی کی تقلید نہ کرتے۔ وہ
وضو و غسل و نماز و زکوۃ وغیرہ اپنے بزرگون
یا استادون سے سیکہتے اور اسپر چلتے۔ اور
جب انکو کوئی (اور) واقعہ پیش آتا تو ہر
مین جس مفتی کو پاتے فتوی پوچھہ لیتے بجز
اسکے کہ کوئی مذہب خاص معین کرتے۔ اور
خاص علماء کا یہ حال تہا کہ انہین اہلحدیث
تو حدیث سے مشغول رہتے۔ پس انکو احادیث
نبویہ و آثار صحابہ اس قدر پہنچ جاتے جنکے
ہوتے وہ کسی مسئلہ مین کسی اور قول و اجتہادی
بات کے محتاج نہ ہوتے یا انکو اقوال جمہور صحابہ
و تابعین ایکدوسرے کے مؤید جنکی مخالفت
پسندیدہ نہو پہنچ جاتے اور اگر کسی مسئلہ
مین ایسی حدیث یا اثر نہ پاتے تو بعض مجتہدین
سابق کے اقوال کیطرف مراجعت فرماتے
اور اگر اقوال مجتہدین مین بہی اختلاف پاتے
تو ان مین جس قول کو زیادہ مضبوط دیکہتے
عمل مین لاتے۔ اہل مدینہ کا ہو خواہ کوفہ کا

او نقهما سواء كان من اهل المدينة
او من اهل الكوفة - وكان اهل التخريج
منهم يخرجون فيما لا يجدونه مصرحا
ويجتهدون في المذهب وكان هؤلاء
ينسبون الى مذهب اصحابهم فيقال
فلان شافعي وفلان حنفي وكان صاحب
الحديث ايضا قد ينسب الى احد المذاهب
لكثرة موافقته به كالنسائي والبيهقي
ينسبان الى الشافعي فكان لا يتولى القضاء
والافتاء الا مجتهد ولا يسمى الفقيه
الا مجتهدا ثم بعد هذه القرون كان
ناس آخرون ذهبوا يمينا وشمالا وحدث فيهم امور
(حجة الله البالغة)

اور اہل تخریج (بات سے بات نکالنی والے)
جس مسئلہ مین مجتہدین کا صریح قول نہ
پاتے اُسکو انکے اقوال و اشارات سے (حسب
تفصیل سابق) نکال لیتے اور مذہب مین اجتہاد
کرتے - یہہ لوگ انہین اماموں (جنکے اقوال سے
تخریج مسائل کرتے ہین) کیطرف منسوب کیے
جاتے تھے کسیکو شافعی کہا جاتا کسی کو
حنفی - اور اہلحدیث بھی کبھی کسی مذہب کیطرف
کثرت توافق رائے کے سبب سے منسوب کیے جاتے
جیسا کہ نسائی اور بیہقی امام شافعی کیطرف
منسوب تھے اُسوقت قاضی و مفتی بجز مجتہد کوئی
نہ ہوتا اور نہ غیر مجتہد کوئی فقیہ کہلاتا ان زمانون
کے بعد ایسے لوگ ہوے جو داہنے بائین چل نکلے اور ان مین کئی امر پیدا ہو گئے -

اور آپنے رسالہ **الانصاف فی بیان اسباب الاختلاف** مین فقیہ ابن زیاد یمنی
شافعی سے امام بلقینی کا مجتہد منتسب (منسوب بمذہب شافعی) ہونا نقل کرکے فرمایا ہے -

قال بعد ذكر البلقيني وغيره من
المجتهدين المطلقين المنتسبين ومعنى انتسابهم
الى الشافعي انه جرى على طريقته في الاجتهاد
واستقراء الادلة وترتيب بعضها على بعض
ووافق اجتهاده اجتهاده واذا خالف
احيانا لم يبال بالمخالفة ولم يخرج عن طريقته

کہ مذہب شافعی کیطرف انکا منسوب ہونا یہہ
معنے رکہتا ہے کہ طریق اجتہاد اور تلاش
و ترتیب دلائل مین انکا اجتہاد امام شافعی
کے اجتہاد کے موافق ہو گیا تہا کبھی وہ اُن
کے مخالف بھی ہوتا تو اسکی وہ پروا نہ کرتے
اور اس مخالفت کے سبب وہ امام شافعی کے

الا فی مسائل وذلک لا یقدح فی دخولہ فی مذہب الشافعی ومن ہذا القبیل محمد بن اسمعیل البخاری فانہ معدود فی طبقات الشافعیۃ وممن ذکرہ فی طبقات الشافعیۃ تاج الدین السبکی وقال انہ تفقہ بالحمیدی و تفقہ الحمیدی بالشافعی واستدل شیخنا العلامۃ علی دخال البخاری فی الشافعیہ بذکرہ فی طبقاتھم وکلام النووی شاھد لہ (رسالہ الانصاف نقلا عن فتاوی المفقیہ بن زیاد مختصرا)

طریق سے خارج نہ سمجھی جاتی ایسیہی امام محمد بن اسمعیل بخاری تھے جنکو سبکی نے طبقات شافعیہ مین شمار کیا ہے۔ اور اس سے ہمارے استادنی امام بخاری کا شافعی ہونا ثابت کیا ہے اور امام نووی کا کلام بھی اسپر شاہد ہے

اسکے بعد جناب شاہ صاحب نے کتاب انوار سے نقل کیا ہے کہ شافعی وحنفی ومالکی و

ومن شواھد ما ذکرنا ایضا ما فی کتاب الانوار حیث قال والمنتسبون الی مذہب الشافعی وابی حنیفۃ ومالک واحمد اصناف احدھا العوام وتقلیدھم الشافعی متفرع علی تقلید المیت الثانی البالغون الی رتبۃ الاجتہاد والمجتہد لا یقلد مجتہدا وانما ینسبون الیہ لجریھم علی طریقتہ فی الاجتہاد واستعمال الادلۃ وترتیب بعضہا علی بعض والثالث المتوسطون وھم الذین لم یبلغوا رتبۃ الاجتہاد لکنہم وقفوا علی اصول الامام وتمکنوا من قیاس ما لم یجدہ منصوصا علی ما نص علیہ وھؤلاء مقلدون لہ (الانصاف نقلا عن الانوار)

حنبلی کہلانیوالے لوگ کئی قسم ہین اول عام لوگ۔ انکا شافعی وغیرہ کہلانا مسئلہ تقلید میت کی فرع ہے (جسکو بعض جائز کہتے ہین بعض ناجائز پھر جائز کہنے والے عوام کو بدائی نام مقلد امام مانتے ہین اور درحقیقت انکو علماء وقت کا مقلد سمجھتے ہین) قسم دوم وہ لوگ جو رتبہ اجتہاد کو پہنچ چکے ہین۔ یہ لوگ امام شافعی وغیرہ کے مقلد نہین کیونکہ ایک مجتہد دوسرے کا مقلد نہین ہوتا انکا شافعی حنفی کہلانا صرف اس لئے ہے کہ وہ طریق اجتہاد اور ترتیب استعمال دلائل مین انکی چال چلتے ہین قسم سوم

ان دو نو قسم کے بیچ کے لوگ ہین یہہ وہ ہین جو نہ محض عامی ہین نہ رتبہ اجتہاد کو پہونچے ہین لیکن وہ اصول امام سے واقف ہین اور امام کے اقوال سے وہ باتین نکال سکتے ہین جو امام نے نکہی ہون - یہہ لوگ امام کے مقلد ہین - (یعنے گو مجتہد فی المذہب کہلاتے ہین) -

**اس کے** بعد آپنے مجتہد کے اقسام ثلثہ (مجتہد مستقل مجتہد منتسب مجتہد فی المذہب بیان کیے ہین جن سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مجتہد منتسب (منسوب بمذہب غیر) اس مذہب کا مقلد نہین ہوتا جس مذہب کیطرف وہ منسوب ہوتا ہے -

**آپ** فرماتے ہین مجتہد مطلق کبہی خود مستقل ہوتا کبہی منتسب - مجتہد مستقل اور مجتہدون

قال رحمه الله تعالى اعلم ان هذا المجتهد قد يكون مستقلا و قد يكون منتسبا الى المستقل والمستقل من لصيا ز عن سائر المجتهدين بثلاث خصال احدها ان يتصرف فى الاصول والقواعد التى يستنبط منها الفقه و ثانيها ان يجمع الاحاديث و الآثار فيحصل احكامها و يتنبه لماخذ الفقه منها و يجمع مختلفاتها و يرجح بعضها على بعض و يعين بعض محتملاتها و ثالثها ان يفرع التفاريع التى ترد عليه مما لم يسبق بالجواب فيها من القرون المشهود لها بالخير و المجتهد المنتسب هو المقتدى المسلم له فى الخصلة الاولى الجارى مجراه فى الخصلة الثانية والمجتهد فى المذهب هو الذى سلم منه الاولى و الثانية و جرى مجراه فى التفاريع

سے تین وصف سے ممتاز ہوتا ہے اول اصول وقواعد بنانا جنکے ذریعہ سے کتاب و سنت سے احکام و مسائل کا استنباط ہوتا ہے **دوم** احادیث و آثار کو جمع کرکے ان کے مواضع استنباط احکام کو جاننا - اور متعارض احادیث کو باہم متفق کرنا - انمین تاویل کرکے یا ایک کو دوسرے پر ترجیح دیکر - سوم نئے مسائل استنباط کرنا جو پہلے مجتہدون نے استنباط کیے ہون

مجتہد منتسب پہلی وصف مجتہد مستقل کیلیے مسلم سمجہتا ہے اسکو بنائے ہوئے قواعد بنظر دلائل نہ بتقلید محض تسلیم کرلیتا ہے - اور خود نئے قواعد نہین بناتا اور دوسری وصف مین وہ مجتہد مستقل کا ہمسر ہوتا ہے یعنی احادیث و آثار کو جمع کرتا ہے اور انمین تطبیق و ترجیح وغیرہ عمل مین لاکر

علی منہاج تفاریعہ (انصاف مختصر اغایۃ الاختصار) مواضع استنباط احکام کو جانتا ہی (وعلی ہذا القیاس
وصف سوم مین وہ اسکا ہمسر ہوتا ہے) اور جو مجتہد فی المذہب (قسم سوم) کہلاتا ہے وہ پہلی اور دوسری
(دونو وصف) مجتہد مستقل کے لیے مسلم سمجھتا ہی صرف وصف سوم مین وہ اسکا ہمسر ہوتا ہے ۔

**ناقل** ایسے لکھتا ہی۔ مجتہد منتسب مجتہد مستقل کا مقلد نہین ہوتا صرف دلائل کی نظر سے اسکی اصول وقواعد کو
تسلیم کرتا ہی اور اسکی رای کو مجتہد مستقل کی رای سے توافق ہو جاتا ہے تو اسکا لازمہ یہہ ہی کہ کہین نہ
کہین اسکی رای کو اسکی رای سی مخالف بہی ہوگا اور کسی دوسرے مجتہد کی رای سے توافق اس سے ثابت
ہوا کہ کسی خاص مذہب یا مجتہد کیطرف کسی مجتہد منتسب کا منسوب ہونا اکثر مسائل مین توافق کی نظر سی
ہے بعض مسائل کی نظر سے اسکو دوسری مذہب یا مجتہد کیطرف جسسے ان مسائل مین اسکو توافق ہی منسوب کرنا
بہی صحیح ہے اور ایک مجتہد منتسب کو حنفی شافعی حنبلی مالکی سب کچہ کہنا جائز ہی اور مجتہد منتسب خود تو
صرف دلیل کا پیرو ہوتا ہے خواہ کسی کے پاس ملے نہ کسی خاص مجتہد یا مذہب کا پیرا البتہ اب اسکو اپنی
مذہب کا پیرو سمجہتی ہین اور اپنی طبقات مین داخل کر لیتے ہین اسی خیال سی امام بخاری ونسائی
وغیرہ شافعی بنائی گئے ہین حقیقت مین وہ امام شافعی کے پیرو و پابند و مقلد نہ تہے ان دونو قسم
کے شواہد کی شہادت سی امید ہی ناظرین منصفین کو یقین ہوگا کہ اہلحدیث سلف کی حنفی شافعی
کہلانے سی انکا مقلد مذہب حنفی یا شافعی ہونا ثابت نہین ہوتا جس ہمارا دعوی دوم ثابت ہی
جیسا کہ شواہد دعوای اول سی دعوای اول ثابت ہو چکا ہی ۔ اب ہم اس مضمون کو ختم کرتے ہین اور
اسکی خاتمہ پر اپنی علاقی اخوان مقلدین کیخدمت مین بادب وانکسار ملتمس ہین کہ ہماری بیان سی
انکو اپنی غلطی خیال کا علم و یقین ہو تو وہ زمانہ حال کے اہلحدیث کی اہلحدیث کہلانے پر شگفتہ خاطر ہون
اور اگر وہ ہماری بیان کو غلط سمجہین اور ان لوگونکو بجای اہلحدیث نجدی وہابی کہنی کی کوئی اور وجہ
موجود رکہتی ہین تو ہمکو اسپر مطلع فرما دین ہم اسکو اپنی رسالہ مین بخوشی درج کرینگی
اور اسپر مناسب ریویو کرینگے ۔ مگر اسکی ساتہہ اتنی عنایت ضرور کرین کہ اپنی بیان مین سخت کلامی اور
درشتی سی پیش نہ آوین اشاعۃ السنہ کیطرح ملاطفت اور نرمی سے کام لین ۔ واللہ الموفق والمعین

# ضمیمہ اشاعۃ السنۃ

نمبر ۱ جلد ۳

بابت ۱۸۸۰ء

## بقیہ جزو سوم مقدمہ

[جسمین ان اصطلاحات و اصول کا بیان ہے جن سے مقاصد ضمیمہ مین کام لیا جائیگا۔ اور وہ دو قسم ہین۔ اول وہ جنکو کتاب و سنت دونو سے تعلق ہے دوم وہ جنکو صرف سنت یا حدیث سے تعلق ہے]

## اصول قسم اول

[ہر چند منجملہ اصول قسم اول اصل اول و دوم کا بیان ضمیمہ نمبر ۱ جلد ۳ مین بصفحہ ۹ و ۱۰ ہو چکا ہے ولیکن چونکہ اس ضمیمہ کی اشاعت کو دو سال کا عرصہ گذر چکا ہے اور محتمل ہے کہ وہ پرچہ بعض ناظرین کی نظر سے نہ گذرا ہو لہذا ان دونو اصول کو بھی اس مقام مین بزیادت تفصیل و دلیل بیان کیا جاتا ہے۔]

## اصل اول

ظاہر و نص (و مفسر) اپنی معنے مین قطعی الدلالۃ (یعنی ثابت ہین) اور ان کی ظاہری معانی مراد لینا واجب ہے اور خلاف معنی ظاہر کے انکی تاویل بلا شہادت قوی دلیل حرام ہے۔ اون کے ظاہری معنے کے واجب العمل اور تاویل بلا دلیل کے حرام ہونے مین کسی مذہب کا خلاف نہین۔ اور اسپر شہادت پیش کرنے کی ضرورت نہین۔ و مع ہذا ناواقفون کی تسکین کے لیے ایک کتاب کی شہادت پیش کی جاتی ہے۔ تلویح مین ہے۔ کہ ظاہر و نص و مفسر و محکم یعنی یقین کے موجب ہین۔ حکم شرعی کو یقیناً ثابت کرتے ہین۔ بعض علماء باوجودیکہ وہ ظاہر و نص کو ظاہر معنے مین واجب العمل اور بلا دلیل اسکی تاویل کو ناجائز سمجھتے ہین اسکو موجب یقین نہین سمجھتے ہین۔ اس نظر سے کہ ان مین احتمال

والکل ای الظاهر والنص والمفسر والمحکم یوجب الحکم ای یثبته قطعاً و یقیناً وعند البعض حکم الظاهر والنص وجوب العمل واعتقاد حقیة المراد لا ثبوت

الحکم قطعاً و یقیناً لان الاحتمال وان
کان بعیداً قاطع للیقین ورُدّ بانّه
لاعبرة باحتمال لم ینشاء عن الدلیل و
الحق ان کلا منهما قد یفید القطع
وھو الاصل وقد یفید الظن وھو ما
اذا کان احتمال غیر المراد مما یعضده
دلیل (تلویح صفحہ ۱۲۵)

تاویل تو ہے جو یقینی ہونے کے مخالف ہے ان
کی اس خیال و مقال کو اور علما نے رد کر دیا ہے
اور یہہ کہا ہے کہ بے دلیل احتمال تاویل کا کچھ
اعتبار نہیں اور حق یہی ہے - کہ ظاہر و نص
دونو مفید یقین ہین اور کبھی ظنی بھی ہو جاتے
ہین جبکہ احتمال تاویل کی کوئے
دلیل موید ہو -

## اصل دوم

(منجملہ اصول قسم اول)

اگر صحابی کسی حدیث ظاہر المعنی کو روایت کرے اور اس کے ظاہری معنو کی اپنے قول یا فعل سے ایسی تاویل
کرے جو ظاہر کے مخالف ہو [illegible] اپنی تاویل کی کوئی سند نہ بتادے تو ظاہر معنے حدیث واجب العمل ہین
اور تاویل صحابی کیطرف رجوع [illegible] نہیں ہے" - اور یہی امام شافعیؒ اور حنفیہ مین سے امام کرخی اور
جمہور علمار کا قول ہے انکی دلیل یہہ ہے کہ ظاہر حدیث قطعی دلیل ہے اور صحابی کا فعل یا قول اصلاً حجۃ
دلیل نہیں امام شافعی رحمہ نے فرمایا ہے مین [illegible] حدیث کو کیسی شخص کے قول سے کہ اگر مین اُس کے زمانہ مین
ہوتا تو اس سے جھگڑتا کیونکہ چھوڑ سکتا ہون بعض [illegible] عیسیٰ وغیرہ یہہ کہتے ہین کہ تاویل صحابی ظاہر حدیث
سے مقدم ہے انکی دلیل یہہ ہے کہ ظاہر حدیث کی ترک کو [illegible] خود حرام جانتا تھا ومع ذلک اُس نے
ظاہر کو ترک کیا تو اس سے معلوم ہوا کہ اس نے کوئی دلیل ظاہر [illegible] کے ترک کرنے پر پائی ہوگی تب
ہی اُسکو ترک کیا -

اُسکا جواب فریق اول یہہ دیتے ہین کہ جیسا اُسکو ظاہر حدیث کو ترک کرنے [illegible] احتمال ہو ویسا ہی
بھی احتمال ہے کہ وہ اس حدیث کو بھول گیا ہو اور جو کچھہ اُس نے کہا یا کیا [illegible] سکو اس حدیث کی

تاویل سمجھا جاتا ہے اُس کی اپنی رائے ہو - اور یہہ بھی احتمال ہے کہ جس دلیل کو اُس نے باعث ترک ظاہر حدیث سمجھا ہے اور اُسکی سبب تاویل خفیا کی ہے اس مین غلطی کی ہو یا اُس دلیل کا بجز اُس کے کوئی قائل نہو جبکہ اُسکی تاویل مین اتنے احتمال ہین تو وہ قطعی مرجح نہو سکتی اور ظاہر حدیث قطعی ہے پس اس ظنی و محتمل کے سبب اسکا چھوڑنا کیونکر جائز ہے - ان مذہبی دلائل و مباحث کو صاحبین حنفیہ و شافعیہ و اہل حدیث نے اپنی کتابون مین تفصیل سے لکھا ہے اس مقام مین اسی تفصیل کا نقل کرنا مناسب ہے **ارشاد الفحول و حصول المامول** مین ہے کہ حدیث کی حالات سے چھٹا حال یہ ہے کہ حدیث ایک معنی مین ظاہر

السادس ان یکون الخبر ظاهرا فی شئ فیحمله الراوی من الصحابة علی غیر ظاهره اما بصرف اللفظ عن حقیقته الی مجازه او بان یصرفه عن الوجوب الی الندب او عن التحریم الی الکراهة ولم یات بما یفید صرفه عن الظاهر فذهب الجمهور من اهل الاصول انه یعمل بالظاهر ولا یصار الی خلافه بمجرد قول الصحابی او فعله وهذا هو الحق لانا متعبدون بروایته لا برأیه خلافا للحنفیة

الدلالة ہو اور (صحابی) اُسکا راوی اُسکو غیر ظاہر معنے پر حمل کرے باین وجہ کہ اس کے حقیقی معنی چھوڑکر مجازی معنی لے یا اُسکو وجوب سے معنے استحباب کیطرف پھیر دے یا حرمت سے کراہت کیطرف پھیری اور اپنے اس تصرف پر کوئی دلیل ظاہر نکرے تو ایسی صورت مین جمہور علما یہی کہتے ہین کہ ظاہر حدیث واجب العمل ہے اور صحابی کے قول یا فعل مخالف ظاہر حدیث کیطرف رجوع جائز نہین ہے اور یہی بات حق ہے کیونکہ ہم صحابی کی روایت پر عمل کرنے سے مکلف ہین نہ اُسکی رای و فہم پر عمل کرنے سے اسمین حنفیہ کو اختلاف ہے

**تحریر ابن الہمام** اور اُسکی شرح **تحبیر ابن امیر الحاج** مین ہے کہ صحابی (اپنی قول و فعل سے)

واذا حمل الصحابی مرویه الظاهر فی حکم علی غیر الظاهر فذهب الاکثر من العلماء منهم الشافعی و الکرخی ان

اپنی روایت کے معنی ظاہر کے خلاف بیان کرے تو اکثر علما امام شافعی و امام کرخی وغیرہ اسمین یہہ کہتے ہین کہ ظاہر حدیث واجب العمل ہے

المعمول به وهو الظاهر دون ما حمل عليه الراوي من تاويله وقال الشافعي كيف اترك الحديث بقول من لو عاصرته لحججته

ہوتا اور جو صحابی کرتا ہے امام شافعی نے فرمایا ہے کہ میں حدیث کو ایسے شخص کے قول سے کہ اگر میں اسکا ہمعصر ہوتا تو اس سے جھگڑتا کیونکر چھوڑ سکتا ہوں

اُسکے بعد تحریر اور اُسکی شرح تحبیر میں مذہب حنفیہ کی تائید میں کہا ہے کہ اگر وجہ ظاہر حدیث

ان الصحابي لا يخفى عليه ان ترك الظاهر حرام فلو لا تيقنه بما يوجب تركه لم يتركه ولو سلم انتفاء تيقنه فلو لا اغلبية الظن بما يوجب تركه لم يتركه ولو سلم انتفاء تلك الاغلبية بل انما ظن ذلك ظنا فتبعه الراوي ما هنالك من حال النبي صلى الله عليه وسلم عند مقالته يرجح ظنه بالمراد لقيام قرينة حالية او مقالية عنده بين ذلك لشهوده ذلك بيانا فع خطاءه نظن ما ليس دليلا دليلا الا نادرا

(تحریر مع شرح تحبیر)

کو ترک کرنے کا حرام ہونا صحابی کو معلوم ہوتا — لہذا اسکا ظاہر حدیث کو ترک کرنے کی وجہ کا یقین نہ ہوتا تو وہ ظاہر کو کبھی نہ چھوڑتا اس وجہ سے یقین کو تسلیم نہ کیا جائے تو ہم یہہ کہہ سکتے ہیں کہ اگر اسکو وجہ ترک ظاہر کا ظن غالب نہ ہوتا تو وہ ظاہر کو ہرگز نہ چھوڑتا — اسکو بھی نہ مانا جاوے اور یہہ کہا جاوے کہ اس نے ظن ہی سے کام لیا تو اسکا حدیث کو موقع صدور پر حاضر ہونا اسکے ظن کا مؤید ہو سکتا ہے اس نے موقع دیکھکر سمجھ لیا ہوگا کہ ظاہر حدیث مراد نہیں ہے — اس سے یہہ بات ثابت نہ ہوگی کہ اس نے دلیل ترک ظاہر کے سمجھنے میں غلطی کی ہوگی یہہ امر موقع دیکھنے کے بعد بہت بعید معلوم ہوتا ہے —

حنفیہ کے اس عذر و دلیل کا جواب امام رازی نے کتاب محصول میں یوں دیا ہے پہلے امام شافعی کا مذہب (کہ تاویل صحابی جو ظاہر حدیث کے مخالف ہو موجب للترک ہے) بیان کرکے فرمایا ہے امام شافعی کی دلیل اس مذہب پر یہہ ہے کہ ظاہر حدیث پر عمل کرنے کا مقتضی (ظاہر لفظ حدیث)

المسئلة السابعة — اختلفوا فيما اذا كان مذهب الراوي بخلاف الرواية

موجود ہے — اور جو امر عارضی اسکے مانع ہے یعنی راوی صحابی کی نسبت یہہ گمان کہ ظاہر حدیث کا

فقال بعض الحنفية الراوي للحديث
العام اذا خصه رجع اليه لانه لما شاهد
الرسول كان اعرف بمقاصده ولذلك حملوا
رواية ابي هريرة في ولوغ الكلب انه
يغسل سبعا على الندب لان ابا هريرة
كان يقتصر على الثلاث - والثاني
وهو قول الكرخي ظاهر الخبر اولى - والثالث
انه ان كان تاويل الراوي بخلاف
ظاهر الحديث رجع الى الحديث وان
كان احد محتملي الظاهر رجع الى تاويله
وهو ظاهر مذهب الشافعي - والرابع
وهو قول القاضي عبد الجبار ان لم يكن
لمذهبه وتاويله وجه الا انه علم
ضرورة قصد النبي صلى الله عليه وسلم وجب
المصير اليه وان لم يعلم ذلك بل جوزنا
ان يكون قد صار اليه بنص او قياس وجب
النظر في ذلك فان اقتضى ما ذهب اليه
صير اليه والا فلا وكذا ان كان الحديث
مجملا وبينه الراوي كان تبيينه

واجب العمل ہونا اور بلا موجب ظاہر سنے حدیث
کو ترک کرنے کا حرام ہونا صحابی کو معلوم ہوتا
و معاذاللہ اس نے ظاہر کو ترک کرکے اس کی
تاویل کی ہے تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکی
نزدیک اس تاویل کا کوئی موجب ہوگا) وہ اس
مقتضی عمل کا مقابلہ نہیں کر سکتا کیونکہ اس
راوی صحابی کی نسبت یہہ بھی گمان ہو سکتا
ہے کہ اس نے ظاہر حدیث کا خلاف کرنے مین
ایسی دلیل سے دستاویز لی ہو جو واقع مین کر
ظاہر حدیث پر دلیل نہو سکتی ہو -
اسپر یہہ اعتراض کرو کہ صحابی کے دیندار
ہونے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے دلیل کا
خلاف نہیں کیا (جو دلیل نہو سکے اس کو دلیل
نہیں سمجھا) تو اس کا جواب یہہ ہے
کہ اسکی دینداری عمداً دلیل کا خلاف کرنے سے
تو بیشک مانع ہے ولیکن سہواً اور غلطی سے دلیل
کا خلاف کرنے اور غیر دلیل کو دلیل سمجھنے سے مانع
نہیں ہے اور اس امر پر کوئی دلیل نہیں ہے
کہ وہ علم مین اس درجہ عصمت کو پہنچ چکا تھا کہ اس

یلا اہین حنفیہ کی اس استبعاد کا جواب ہو جو عبارت تحریر و تحبیر مین تقریر لا حاصل جواب یہہ ہے کہ گو راوی کو موقع حدیث کا مشاہدہ ہوا تھا پر وہ مشاہدہ
سے معصوم نہیں ہو سکتا جس امر مین اسکی وہم کا دخل ہو جیسا کہ یہین خطا کا بھی احتمال ہو [illegible]

اولی بحجۃ الشافعی ان المتنضی وھو ظاھر
اللفظ قائم والعارض الموجود وھو مخالفۃ
الراوی لا یصلح ان یکون معارضا لاحتمال
انہ تمسک فی تلک المخالفۃ بما ظنہ دلیلا
مع انہ لا یکون کذلک فان قلت الظاھر
من دینہ انہ لا یخالف الدلیل قلت دینہ
یمنعہ من الخطاء عمدًا لا سھوًا وغلطًا
ولیس ھٰھنا ظاھر یدل علی انہ کان
فی العلم بحیث لا یعرض لہ ذلک الخطاء
(محصول رازی)

سے خطا اور غلطی ہو ہی نہین سکتی تھی۔

**احکام فی اصول الاحکام** مین امام
**آمدی** نے امام شافعی کا مذہب اور انکا وہ قول
سابق الذکر اور اس کے موافق امام ابو الحسن کرخی
اور اکثر علماء کا مذہب اور اس کے مقابلہ مین بعض
حنفیہ کا قول اور مذہب جمہور کے قریب قاضی
عبد الجبار اور ابو الحسن بصری کا مذہب بیان کرکے
کہا ہی کہ ہمارے نزدیک پسندیدہ مذہب یہ ہی کہ
اگر راوی کے ظاہر حدیث کا خلاف کرنیکی کوئی
وجہ (دلیل) معلوم ہو اور وہ اس تاویل کی
جو راوی نے اختیار کی ہے وجہ بن سکے تو اس دلیل کی پیروی واجب ہی اور ظاہر حدیث کا ترک کرنا

واما ان کان اللفظ ظاھرا فی معناہ و
حملہ الراوی علی غیرہ فمذھب الشافعی
وابی الحسن الکرخی واکثر الفقھاء انہ
یجب الحمل علی ظاھر الخبر دون تاویل الراوی
ولھذا قال الشافعی کیف اترک الخبر
لاقوال اقوام لو عاصرتھم لحاججتھم
بالحدیث وذھب بعض اصحاب ابی حنیفۃ
وغیرھم الی وجوب العمل بمذھب الراوی
وقال القاضی عبد الجبار ان لم یکن لمذھب
الراوی وتاویلہ وجہ سوی علمہ بقصد

جائز ہے نہ اسلیئے کہ وہ راوی کا عمل ہے کیونکہ کسی
مجتہد کا عمل دوسرے مجتہد کے لیے حجت (سند)
نہین ہو سکتا بلکہ اس دلیل کی نظر سے جو معلوم
ہوئی ہے اور اگر اس تاویل کی وجہ کوئی معلوم
نہو تو ظاہر حدیث پر عمل کرنا واجب ہی اور راوی کے
کی تاویل و مخالفت کا یہ سبب بھی ہو سکتا ہی
کہ وہ اس حدیث کو بھول گیا ہو اور یہ بھی احتمال
ہے کہ وہ اس تاویل و مخالفت ظاہر حدیث میں
کسی دلیل سے **متمسک** ہوا ہو جس مین اس سے
خطا ہوئی ہو یا وہ ایسی دلیل ہو جس کا سرف

النبي صلى الله عليه وسلم لذلك التأويل
وجب المصير اليه وان لم يعلم ذلك بل
جوّز ان يكون قد صار اليه لدليل ظهر
له من نص او قياس وجب النظر الى ذلك
الدليل فان كان مقتضيا لما ذهب اليه
وجب المصير اليه والا فلا وهذا هو
اختيار ابي الحسين البصري والمختار
انه ان علم ماخذه في المخالفة وكان
ذلك مما يوجب حمل الخبر على ما ذهب اليه
الراوي وجب اتباع ذلك الدليل لا
لان الراوي عمل به فانه ليس عمل
احد المجتهدين حجة على الآخر وان
جهل ماخذه فالواجب العمل بظاهر
اللفظ وذلك لان الراوي عدل وقد
جزم بالرواية عن النبي صلى الله عليه
وسلم وهو الاصل في وجوب العمل بالخبر
ومخالفة الراوي له محتمل انه كان للنسيان
طرأ عليه ويحتمل انه كان لدليل اجتهد
فيه وهو مخطئ فيه او هو مما يقول به دون
غيره من المجتهدين كما عرف من مخالفة
مالك لخبر خيار المجلس بما اراه من اجماع

وہی قائل ہو نہ دوسرے مجتہدین اور یہ بھی
احتمال ہے کہ اُس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و
سلم کی مراد کو یقینا جان لیا ہو۔
اور جب ان سب احتمالات میں تردد و شک ہے
تو ظاہر معنے حدیث کو اس شک و تردد سے چھوڑا
نہیں جا سکتا اور راوی بہرحال اس مخالفت
کے سبب فاسق بھی نہیں کہلاتا تاکہ اسکی اس
روایت پر عمل کرنا ناجائز ہو۔ اس سے مخالفون
کا یہ اعتراض رفع ہوا کہ اگر راوی سے حسن
ظنی ہے تو اس کی تاویل کو بھی مان لو۔ اور
اسکے (ترک ظاہر حدیث کے سببے) فسق کے
بدگمان ہے تو اسکی روایت پر عمل کیوں
کرتے ہو؟ ان عبارات و شواہد سے **اصل دوم**
ثابت ہوا اور محقق ہوا کہ حدیث کے ظاہری معنی کو راوی
صحابی کی تاویل یا فعل مخالف حدیث کے سبب ترک کرنا
اور تاویل یا فعل صحابی کیطرف (مجتہد کیوں نہو)
رجوع کرنا جائز نہیں۔

**اس لئے یہہ مسئلہ بطریق اولیٰ ثابت ہوا**
کہ اگر کوئی مجتہد یا امام کسی ظاہر آیۃ قرآن کا قولاً
یا فعلاً خلاف کرے اور اس مخالفت کی کوئی وجہ معلوم
نہو تو اس مجتہد کا وہ قول یا فعل ظاہر آیۃ قرآن کے

اهل المدينة على خلافه ويحتمل انه
علم بذلك علماء الامراء فيه من تقدم
النبي صلى الله عليه وسلم له واذا ترجح
بين هذه الاحتمالات فان اظهر
يترك بالشك والاحتمال وعلى كل
تقدير فيجعل لقيمة للخبر لا يكون فاسدا
حتى يمنع العمل بروايته وبهذا يندفع
قول الخصم انه ان احسن الظن بالراوي
وجب حمل الخبر على ما حمله عليه وان اسئ
به الظن امتنع العمل بروايته (احكام آمدی)

مقابلہ میں ان شکوک و شبہات کی وجہ سے نہیں ہے
ظاہر ہے وجوب العمل ہے - اسی طرح کے بہت سے
ہیں اصل دوم سے متعلق (بیان [illegible]
اول میں بیان ہوا ہے اسی طرح [illegible]
کہ [illegible] اصول تیرہ وہم [illegible]
تھا [illegible] یہ مسئلہ ایسا خفی اور مختلف فیہا نہ تھا
جسکے بیان یا اثبات کی ضرورت ہو مگر چونکہ ہم [illegible]
سے اس زمانہ میں وہ بات ہے جس میں مجتہدین کے اقوال
و مذہب کے مقابلہ میں ظاہر قرآن کو بھی چھوڑ دیا جاتا
سمجھا جاتا ہے چہ جائیکہ ظاہر حدیث اس لیے اس
مسئلہ کا بیان ضروری سمجھا گیا اور ایک مستقل اصل کا اثبات عمل میں آیا -

بلکہ اس زمانہ کی کیا شکایت ہے - امام فخر الدین رازی کے زمانہ میں بھی متعدد ایسے اس قسم کے لوگ چلے آتے

قال شيخنا ومولانا خاتمة المحققين والمجتهدين رضي الله عنه
قد شاهدت جماعة من مقلدة الفقهاء قرأت عليهم
آيات كثيرة من كتاب الله في بعض المسائل وكانت
مذاهبهم بخلاف تلك الآيات فلم يقبلوا تلك
الآيات ولم يلتفتوا اليها وبقوا ينظرون الي كالمتعجب
يعني كيف يمكن العمل بظواهر هذه الآيات مع ان الرواية
عن الفقهاء وردت على خلافها ولو تأملت حق
التأمل لوجدت هذا الداء ساريا في عروق الاكثرين من
اهل الدنيا (تفسير كبير صفحه ۳۴۷ جلد ۲)

ہیں چنانچہ خود امام رازی تفسیر کبیر کے صفحہ ۴۳۴ جلد ۴
میں یوں فرماتے ہیں کہ ہمارے شیخ نے کہا ہے ہم نے مقلدین
کی ایک جماعت کے سامنے ان آیات کو پڑھا جو ان کے
مذہب کے مخالف تھیں تو انہوں نے ان آیات کی
طرف التفات نہ کیا اور متعجب ہو کر کہا کہ ان آیات
کے ظاہری معانی پر کیونکر عمل ہو سکتا ہے جس حالت میں
ہمارے ائمہ مذہب سے ان کی مخالف روایت آ چکی ہے -
اور اگر تو ٹھیک تامل کرے تو یہ مرض اکثر اہل دنیا کی
رگوں میں پھیل رہا ہے -

## اصل سوم

(منجملہ اصول قسم اول)

نص (بالمعنی) چونکہ معنی اور دلالت (اپنا مطلب بتانے) مین ظاہر سے اقوی ہے لہذا حکم و عمل مین اس سے مقدم ہے۔

### تشریح

ایک مسئلہ کسی آیت یا حدیث کے ظاہری معنے سے ثابت ہو۔ اور اُسکا مخالف مسئلہ دوسری آیۃ یا حدیث کی نص سے ثابت ہو تو وہ (دوسرا مسئلہ) حکم و عمل مین مقدم ہوگا اور وہ جو ظاہری معنے آیۃ یا حدیث سے ثابت ہو وہ اُس کے مقابلہ مین لائق عمل و اعتبار نہوگا۔

### تمثیل

ایک آیۃ مین محرمات (وہ عورتین جن سے نکاح حرام ہے جیسے ماں بیٹی بہن پھوپھی خالہ وغیرہ) کو ذکر کرکے فرمایا ہے ان عورتون کے سوای اور سب تمپر حلال ہین جسکے ظاہری معنی یہ ہین کہ وہ عورتین خواہ شمار مین کتنی ہون (دس بیس یا زیادہ) حلال ہین۔

حرمت علیکم امهاتکم وبناتکم و اخواتکم وعماتکم وخالاتکم الی قوله تعالی واحل لکم ما وراء ذلکم۔ (نساء ع ۴)

دوسری آیۃ مین اُسکا خلاف کھولکر بیان ہوا ہے کہ تمکو دو دو۔ تین تین۔ چار چار عورتین (جو پسند آوین) حلال ہین جس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ چار سے زیادہ عورتون کو نکاح مین جمع کرنا حلال نہین ہے۔ اور چونکہ آیۃ* بیان تعداد مین نص ہے کیونکہ اسی تعداد کا بیان اسمین مقصود ہے۔ اور پہلی آیۃ بیان تعداد

وان خفتم الا تقسطوا فی الیتمی فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنی وثلاث وربع (نساء ع ۱)

* یہ مقام تمثیل تفصیل دلائل کا محل نہین اس تمثیل کی دلیل مقاصد مسائل مین تفصیل بیان ہوگی اور یہہ بات بخوبی ثابت کیجا ... کہ داؤد ظاہری کی اتباع اور اس زمانہ کے بعض اہل الذاع

مین نص نہین صرف اُسکی ظاہر (تعداد مذکور نہونے ) سے بے تعدادی سمجھی جاتی ہے لہذا یہہ دوسرے اس پہلی سے حکم مین مقدم ہے۔

یہہ **اصل** سوم بہی مانا ہوا ہے اور اس مین کسیکو بحث و نزاع کی گنجایش نہین ہے۔ (گو کسی خاص مثال مین کوئی بحث و نزاع* کرے اور اُسکو اس اصل کی مثال نہ مانے ) ومعہذا اسکی تائید مین بعض کتب اصول کی عبارت پیش کیجاتی ہے۔ **مسلم الثبوت** مین ظاہر

ثم الثانی اقوی من المقدم فیقدم عند التعارض مثاله قوله تعالی واحل لکم ما وراء ذلکم۔ وقوله مثنی وثلث ورباع

ونص وغیرہ اقسام بیان کرکے کہا ہے کہ ثانی (نص) اول (ظاہر) سے اقوی ہے لہذا یہہ اس سے مقابلہ کے وقت مقدم ہے۔ اسکی مثال مین خدا کا یہہ قول ہے "واحل لکم" الآیۃ اور یہہ قول "مثنی وثلث" الخ۔

اہل اتباع جو اس (دوسری) آیۃ کو بیان تعداد مین نص نہین سمجھتے اور چار سے زیادہ عورتون کا نکاح جائز رکھتے ہین وہ ذکر و تاکل سے کام نہین لیتے۔ اور یہہ خیال نہین کرتے کہ اس آیۃ مین دو دو۔ تین تین۔ اور چار چار۔ کہنے سے بیان عدد مقصود نہو تو اور مقصود کیا ہو سکتا ہے اور اس کا مفہوم کیا بنتا ہے۔

ایک نو عمر مصنف اپنے فارسی رسالہ مین لکھتے ہین کہ دو دو اور تین تین اور چار چار کہنے سے فائدہ یہہ ہے کہ ایک وقت کے نکاح

فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنی وثلاث ورباع بر محاورہ عرب با ہر دو ائمہ لغت مفید جواز نکاح دو دو و سہ سہ و چہار چہار در یک بار است عدد ان تعرض از برای مقدار عدد ثانی نیست عند دلیل بر مفارقت مفہوم اولی نزد فقہاء نیست۔

مین دو اور تین اور چار عورتون کا جواز ثابت ہو۔ یہہ وہ نہین سمجھتے کہ اس صورت مین اگر عدد اکثر (جیسے چار) سے عدد اقل (جیسے دو یا تین) کا جواز ثابت ہوتا ہے تو عدد اکثر کے ساتھ عدد اقل کا ذکر لغو و مہمل ٹھہرتا ہے یعنی چار کے ساتھ تین اور دو کا ذکر عبث و بیفائدہ بنتا ہے اور اگر عدد اکثر سے عدد اقل کا جواز ثابت نہین ہوتا ان اعداد کے مفہوم سے ایک عورت سے نکاح کا عدم جواز ثابت ہوتا ہے اور آیۃ کا مطلب و مفاد یہہ بنتا ہے کہ صرف دو اور تین اور چار عورتون سے ایک دفعہ نکاح کرنا جائز ہے صرف ایک عورت سے نکاح جائز نہین ہے جس کا کوئی مسلمان قائل نہین۔

* جیسے ظاہر ہے کہ اتباع اور اس زمانہ کے بعض اہل اتباع نزاع کرتے ہین جو اوپر بیان ہو چکی

یہی دعوی **توضیح و تلویح** میں کیا گیا ہے اور تلویح میں صفحہ ۲۵ ۱ اس دعوی پر یہہ دلیل قائم کی ہے کہ

لان العمل بالاوضح والاقوی اولی و احری ولان فیہ جمعا بین الدلیلین بحمل الظاہر مثلا علی احتمالہ الاخر الموافق للنص مثالہ قولہ تعالی واحل لکم ما وراء ذلکم ظاہر فی حل ما فوق الاربع من غیر المحرمات - وقولہ تعالی مثنی وثلاث ورباع نص فی وجوب الاقتصار علی الاربع فیعمل بہ (تلویح ص ۲۵)

کہ واضح تر اور قوی تر پر عمل کرنا زیادہ تر مناسب اور لائق ہے اور اسمیں دونوں متعارض دلیلوں ظاہر و نص میں تطبیق بھی پائی جاتی ہے مثلاً ظاہر کے ایسے معنی کیے جائیں جو نص کے موافق ہوں اسکی مثال خدا تعالی کا یہہ قول ہے کہ تمہیں ان محرمات کے سوا اور سب عورتیں حلال ہیں جو چار سے اوپر عورتوں کی حلت میں ظاہر ہے اور یہہ قول خداوندی کہ تم دو دو - تین تین - چار چار - عورتیں نکاح میں لاؤ جو چار پر بس کرنے میں نص ہے لہذا عمل اسی پر ہوگا اور پہلی آیۃ کو اسکی تابع کیا جاویگا کہ اسمیں ماسوای محرمات کے چار تک مراد ہیں -

## اصل چہارم

(منجملہ اصول قسم اول)

ظاہر کی تاویل وہی مقبول ہے جو قریب ہو - اور تاویل بعید بلا ضرورت شدید لائق اعتبار نہیں ہے - پھر تعیین تاویل کی لیئے یہ شرط ہے کہ اس تاویل کے مراد ہونے پر کوئی دلیل قائم ہو - صرف امکان و تجویز سے کوئی تاویل معین نہیں ہو سکتی -

**مسلم الثبوت** میں کہا ہے - تاویل دو قسم ہے قریب وہ کسی قرینہ کے سبب ترجیح کی موجب ہو

التاویل منہ قریب فیترجح الموجوح بمرجح ما ومنہ بعید فلا یصار الیہ الا بباعث قوی (مسلم الثبوت)

سکتی ہے - اور بعید جسکی طرف بلا سبب قوی رجوع جائز نہیں -

**ارشاد الفحول و حصول المامول** میں ہے تاویل کی پہلی شرطیہ ہے کہ وہ لغت یا استعمال

الفصل الثالث فی شروط التاویل الاول

یا عادت صاحب شریعت کے موافق ہو جو تاویل

ان یکون موافقا لوضع اللغۃ او عرف الاستعمال او عادۃ صاحب الشرع وکل تاویل خرج عن ھذا فلیس بصحیح ۔ الثانی ان یقوم الدلیل علی ان المراد بذلک اللفظ ھو المعنی الذی حمل علیہ اذا کان لا یستعمل کثیرا فیہ

تاویل ان سے خارج ہو وہ صحیح نہیں ہے ۔ دوسری شرط یہ ہے کہ کوئی دلیل اس پر شاہد ہو کہ اس لفظ سے وہی تاویل مراد ہو یہ اس حالت میں ہے کہ وہ لفظ اکثر اس تاویلی معنی میں مستعمل نہوتا ہو ۔

## اصل پنجم

(منجملہ اصول قسم اوّل)

لفظ مشترک سے ایک وقت (یا ایک استعمال) میں اس کے سبھی معانی مراد لینا جائز نہیں ہے ۔ اور یہی امام **ابو حنیفہ** اور کرخیؒ اور **ابو الحسن** بصری وغیرہ ائمہ کا قول ہے ۔ **امام شافعی** وغیرہ قائل ہیں کہ اسکے سبھی معانی کا مراد لینا جائز ہے امام شافعی وغیرہ کی **دلیل** خدا تعالی کا یہ **قول**

ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی (احزاب ع) الم تران اللہ یسجد لہ من فی السموات ومن فی الارض والشمس والقمر والنجوم والجبال والشجر والدواب (حج ۔ ۲۶)

ہے خدا اور اس کے فرشتے رسول کے لیے صلوۃ کرتے یا کہتے ہیں جسمیں صلوۃ سے رحمت اور استغفار دونو مراد ہیں اور یہ **قول** کہ خدا کے لیے جو آسمان وزمین ہے اور سورج چاند ستارہ پہاڑ درخت چوپائے سجدہ کرتے ہیں جسمیں سجدہ سے زمین پر پیشانی رکہنا اور خدا کے حکم میں مسخر ہونا دونو مراد ہیں امام ابو حنیفہ اور ان کے موافقین **ان دلائل کا یہ جواب** دیتے ہیں کہ ان آیات میں مشترک کے متعدد معنے مراد نہیں بلکہ ایک ایسے عام معنے حقیقی یا مجازی مراد ہیں جو ان سب معانی میں بالاشتراک معنوی پائے جاتے اور صادق آتے ہیں ۔ مثلاً صلوۃ سے اس آیۃ میں اظہار شرف مراد ہے جو رحمت الٰہی اور استغفار ملائکہ دونوں میں پایا جاتا ہے ۔ اور سجدہ سے اس آیۃ میں انقیاد مراد ہے جو انسانوں میں زمین پر پیشانی رکھنے سے ظاہر ہوتا ہے اور باقی اشیا میں انکی حالت انقیاد سے ۔ اور اپنے **مذہب کی تائید** میں وہ یہ **دلیل** پیش کرتے ہیں کہ لفظ مشترک ایک ایک معنے کے لیے جداگانہ بنایا گیا ہے اور بوقت استعمال اس سے ایک ہی ایک معنی کا مراد ہونا قریب الفہم ہے

اس مذہب کی تائید کرنے والون نے اس دلیل کو مختلف پیرایون مین بیان کیا ہے جسکا بیان متعدد کتب متداولہ اصول **توضیح۔ تلویح۔ مسلّم۔ محصول۔ شرح مغنی۔** وغیرہ مین ہوا ہے اس مقام مین مسلم اور محصول کی نقل تقریر پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

**مسلم الثبوت** مین ہے مشترک سے اس کے سبھی معانی مراد لینے کو امام ابوحنیفہ و امام رازی و امام کرخی وغیرہ منع کرتے ہین۔ امام شافعی و امام مالک وغیرہ جائز رکھتے ہین مذہب عدم جواز پر اول دلیل یہہ ہے (جو مین بیان کرتا ہون (صاحب مسلم کا قول ہے) کہ لفظ کے ایک وقت استعمال مین دو معنی مفصل کا خیال مین لانا پڑتا ہے جو ناممکن امر ہے دوسری دلیل یہہ ہے کہ لفظ مشترک سے ایک معنی معین کا مراد ہونا قریب الفہم ہے لہذا وہ اُسکی استعمال کے لیے شرط ہوا۔

هل له عموم فمنع ابو حنيفة والامام الرازي والكرخي والبصري وابو علي الجبائي وابو هاشم وجوزه الشافعي ومالك والقاضيان ابو بكر الباقلاني وعبد الجبار المعتزلي عمومه لنا اولاً على ما اقول انه يلزم توجه الذهن في آن واحد الى النسبتين الملحوظتين تفصيلا اذ لا مرجح وثانيا المتبادر ارادة احدهما معينا ومنعه مكابرة فهو شرط استعماله لغة فالحكم بظهوره في الكل تحكم (مسلم الثبوت)

**محصول مین** مذاہب مذکورہ بیان کرنے کے بعد مذہب عدم جواز کی تائید مین کہا ہے کہ لفظ مشترک کا تنہا ایک ایک معنی کے لیے بنایا جانا اور امر ہے اور اکٹھی سب معانی کے لیے بنایا جانا اور ہے۔ لہذا اول سے امر دوم ثابت نہین ہوتا۔ اور جُدا جُدا معانی کو اکٹھا نہین کہا جاتا۔ یہہ ثابت ہوا تو اب مشترک سے اُسکی سبھی معانی مراد لینے والون سے ہم پوچھتے ہین کہ ایسی

والقول الحق ان الدليل لا بد من معه متروك هي انه ليس يلزم من كون اللفظ موضوعا للمعنيين على البدل ان يكون موضوعا لهما على الجمع وذلك لانا نعلم بالضرورة المغايرة بين المجموع وبين كل واحد من افراده ولا يلزم ان يكون المجموع مساويا لكل واحد من افراده في جميع الاحكام لا يلزم من كون كل واحد من الشيئين مسمى بهم

كون مجموعهما مسمى به اذا ثبت هذه المقدمة
فالدليل على ما قلناه ان الواضع اذا وضع لفظا
لمفهومين على الانفراد فاما ان يكون قد وضعه
معه لذلك المجموع ايضا او ما وضعه له فان قلنا
انه ما وضعه للمجموع فاستعماله لافادة المجموع
استعمال اللفظ في غير ما وضع له وانه غير جائز
وان قلنا وضعه للمجموع فلا يخلو اما ان يستعمل
لافادة المجموع وحده او لافادته مع افادة الافراد
فان كان الاول لم يكن اللفظ مفيدا الا لاحد معنوياته
لان الواضع انما وضع تلك اللفظ بازاء امور ثلثة
على البدل واحدها ذلك المجموع فاستعمال اللفظ
فيه وحده لا يكون استعمالا للفظ في كل مفهوماته
وان قلنا انه مستعمل في افادة المجموع و
الافراد على الجمع فهو محال لان افادة المجموع
معناه ان التفاهم لا يحصل الا بهما وافادته
للمفرد معناه ان التفاهم يحصل بكل واحد منهما
ذلك جمع بين النقيضين وهو محال فثبت ان اللفظ
المشترك من حيث انه مشترك لا يمكن استعماله
في افادة مفهوماته على سبيل الجمع المحصل

لفظ کو تنہا ایک ایک معنی کے لیے بناتے
کے وقت اکٹھی سبھی معانی کے لیے بھی بنایا
گیا ہے یا نہیں ؟ ۔
نہیں کہو تو اس سے اکٹھے سبھی معنے مراد
لینا غلط ہوگا ۔ جب وہ بقول تمہاری اکٹھی
معنوں کے لیے بنایا ہی نہیں گیا تو
اس سے یہ معنی مراد لینا کیونکر صحیح
ہے ۔
ہے کہو تو اس صورت میں اس لفظ کے
معنے دو ہوئی تنہا ایک ایک اور اکٹھی سبھی پس
اکٹھے معنے اسکو بعض معانی ہوئی نہ کل
معانی ۔ اور چونکہ اکٹھے معنی مراد لینے
کے وقت تنہا ایک ایک معنی مراد نہیں لیے
جا سکتے کیونکہ اکٹھا ہونا اور تنہا ہونا
دونوں باہم مختلف و متناقض امر ہیں لہذا
اکٹھی معنے مراد لینے کے وقت ان دو معنوں
سے ایک معنی مراد لیے گیے اس سے ثابت ہوا کہ
کہ اس لفظ سے اسکی سبھی معانی یکبارگی
مراد لینا ممکن ہی نہیں ۔

## اصل ششم

(منجملہ اصل قسم اول)

یہہ ثابت ہوا کہ لفظ مشترک سے اس کے سبھی معانی مراد نہین لیے جاتے تو جو لفظ مشترک ایسی قرینہ (دلیل یا علامت) سے جس سے اس کے مرادی معنی سمجھ مین آ سکین خالی ہوگا وہ مجمل کہلائیگا - اور جو لفظ قرینہ کے ساتھہ مستعمل ہوگا اس سے وہ معنی مراد سمجھے جائین گے جو قرینہ سے ثابت ہونگے ؀ شارع کا کلام چونکہ ایسا مجمل نہین جسکا بیان وارد نہو لہذا شارع کے مشترک الفاظ مین تفحص و تامل سے کام لیا جائیگا پس جو معنے خود لفظ مشترک یا اس کے سیاق کلام یا خارجی قراین سے مناسب مقام معلوم ہون وہ اس سے مراد لیے جائین گے - اس مشترک کو جسکے معنے قراین سے معلوم ہون ماول کہا جاتا ہے جیسا کہ ظاہر کو بھی جب کہ اسمین تاویل ہو ماول کہا جاتا ہے - ایسا ہی مشکل و مجمل کو جب انکا اشکال و اجمال دور ہو - اس مسئلہ کو کتاب محصول مین بتفصیل و دلیل بیان کیا ہے ہم اس مقام مین کتاب مسلم الثبوت کی اجمالی بیان پر اکتفا کرتے ہین ہے مسلم مین کہا ہے لفظ مشترک قرینہ سے خالی ہو تو مجمل ہے مگر امام شافعی اور ان کے اتباع کے نزدیک (کہ وہ اس سے سبھی معانی مراد لیتے ہین) اور اگر اُسکے ساتھہ ایسا قرینہ ہو جو کوئی خاص معنے بتاوے تو اُس سے وہی معنی مراد ہونگے اور اگر وہ معین معنے نہ بتاوی تو پھر وہ مجمل کہلائیگا اور اگر قرینہ اکثر معنے بتاوی تو پھر شافعی کے نزدیک وہ ان سب معانی پہ محمول ہوگا - اوروں کے نزدیک مجمل کہلائیگا - اور اگر وہ قرینہ بعض معانی کا مراد نہونا بتاوے تو وہ لفظ باقی معنی پہ اگر وہ ایک معین ہو محمول ہوگا - ورنہ پھر مجمل رہیگا ؀ اگر وہ سبھی معانی کو بیکار ٹھیرائی تو پھر وہ کسی مجازی معنے پر جو غالب ہون محمول ہوگا - مجازی معنی سبھی یکسان

> المشترک ان تجرد عن القرینۃ فمجمل الا عند الشافعی و من تبعہ وان اقترنت بہ قرینۃ الاعمال اما لواحد معین فیحمل علیہ او غیر معین فمجمل او لاکثر فیحمل علیہ عند المجوز و عند المانع مجمل او قرینۃ الالغاء اما للبعض فیحمل علی الباقی ان کان واحدًا معینًا و الا فمجمل الا عند المجوز و اما للکل فیحمل علی المجاز الارجح فان تساوت المجازات بقی الاجمال -
>
> (مسلم الثبوت)

ہون تو پہر وہ مجمل رہیگا ۔

یہہ عام لوگون کے مشترک الفاظ کی تفصیل ہے ۔ اور خاص کر شارع کے مشترک الفاظ کا حکم عامہ کتب اصول مین وہی بیان ہوا ہے جو ہم نے بیان کیا ہے

شرح مغنی مین کہا ہے مشترک کا حکم یہہ ہے کہ اسمین مستدل توقف کرے جب تک کوئی واضح قرینہ نہ پاوے اور اسمین تامل کام مین لاتا ہے تاکہ بعض معانی کو غلبہ پیدا ہو ۔ یہ اس لیے کہ شارع کا کلام بیکار نہ رہے ۔ تو یہہ بہی جان ے کہ مشترک کے بعض معانی کبہی تو خود اسی لفظ مین، غور کرنے سے معلوم ہوتے ہین کبہی اس کے لفظ ماقبل مین کبہی اس سے جداگانہ کلام مین ۔ پہر ان تینون اقسام کی تفصیل کر کے کہا ہے ماول وہ مشترک لفظ ہے جس کے بعض معانی کو غلبہ ظن حاصل ہو اور کہا ہی یہہ بہی جان رکہہ کہ ماول مشترک ہی نہین ہوتا ۔ بلکہ مجمل و مشکل و خفی سے اگر سننے والے کو ظنی دلیل سے متکلم کی مراد معلوم ہو تو یہہ الفاظ بہی ماول کہلاتے ہین ۔ ایسا ہی جبکہ بعض معانی ایک راوی کی حدیث سے معلوم ہون وہ بہی ماول کہلاتا ہے ۔

وحكمه التوقف اى اذا لم تكن قرينة جلية بشرط التامل ليترجح بعض وجوهه لئلا يلزم تعطيل النص علم ان رجحان بعض وجوه المشترك قد يكون بواسطة التامل فى صيغته وقد يكون بالتامل فى سباقه وقد يكون بالتامل فى غيره الى ان فصله ومثاله ثم قال والماول مايرجح من المشترك × علم ان كونه من المشترك ليس بلازم بل اذا صار المراد معلوما عند السامع من حيث الظاهر بدليل غير مقطوع به من المجمل والمشكل والخفى فماول ايضا × × وايضا كما يطلق الماول على مايرجح بعض وجوهه بالراى يطلق على مايرجح ذلك بخبر الواحد لخفيته يكون مراده من قوله بغالب الراى اى دليلا ظنيا غلبة الظن ۔ (شرح مغنی)

## اصل ہفتم

(منجملہ اصول قسم اول)

